112: سورة الإخلاص

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 112 | سُوْرَةُ الْاِخْلَاص | مکی | 1 | 4 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ﴿۱﴾ اے پیغمبر (ﷺ)! آپ کہہ دیجئے کہ اللہ سب سے جدا اور
یکتا ہے، وہ اکیلا ہے اور اس جیسا کوئی دوسرا نہیں اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ﴿۲﴾ اللہ سب سے بے نیاز
ہے اور سب اس کے محتاج ہیں لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ﴿۳﴾ نہ اس کی کوئی اولاد ہے
اور نہ وہ کسی کی اولاد وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۚ﴿۴﴾ اور نہ ہی کوئی دوسرا اس کا
ہمسر ہے رکوع[]

113: سورۃ ال-فلق

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 113 | سُوْرَةُ الْفَلَق | مکی | 1 | 5 | 30 | عَمَّ |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ﴿۱﴾ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ﴿۲﴾ اے پیغمبر (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم)! آپ کہہ
دیجئے کہ میں پناہ مانگتا ہوں صبح کے رب کی، ہر اس چیز کے شر سے جو اس نے پیدا فرما
ئی ہے وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ﴿۳﴾ اور رات کی تاریکی کے شر سے جب کہ وہ
ہر طرف چھا جائے وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ﴿۴﴾ اور گرہوں پر پڑھ پڑھ کر
پھونکنے والیوں کے شر سے، جادوگروں اور جادوگرنیوں کے جادو کے شر سے وَمِنْ شَرِّ
حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ﴿۵﴾ اور ہر حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرے

رکوع[1]

114: سورۃ ال-ناس

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 114 | سُوْرَةُ النَّاس | مکی | 1 | 6 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ﴿١﴾ مَلِكِ النَّاسِ ۙ﴿٢﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ﴿٣﴾ اے پیغمبر
(ﷺ)! آپ کہہ دیجئے کہ میں پناہ لیتا ہوں انسانوں کے رب کی، جو تمام انسانوں کا
بادشاہ اور تمام انسانوں کا معبود حقیقی ہے مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ۵ الْخَنَّاسِ ۙ﴿٤﴾ اس
وسوسہ ڈالنے والے کے شر سے جو پیچھے ہٹ کر چھپ جاتا ہے، اللہ کا نام سننے پر پیچھے ہٹ
کر چھپ جاتا ہے الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ﴿٥﴾ جو لوگوں کے دلوں میں
وسوسہ ڈالتا ہے مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ ۧ﴿٦﴾ خواہ وہ جنات میں سے ہو یا انسانوں میں
سے رکوع[1]

[ختم شد]